تھکاوٹ و اضمحلال ہے۔ آج بھی کوئی باہمت مرد نہیں ہے۔ ہم نے پانچ سو سال میں کوئی بھی عبقری (genius) پیدا نہیں کیا۔ آپ یورپ کی فہرست دیکھیں۔ سائنس میں آپ کو کاپرنیکس (Copernicus, d. 1543)، برونو (Bruno, d. 1600)، کیپلر (Kepler, d. 1630)، گیلیلیو (Galileo, d. 1645)، نیوٹن (Newton, d. 1727)، ڈارون (Darwin, d. 1882) اور آئن سٹائن[1] (Einstein, d. 1955) ملتے ہیں۔ فلسفہ میں بیکن (Bacon, d. 1294)، ہیوم (Hume, d. 1776)، والٹیر[2] (Voltaire, d. 1778)، کانٹ (Kant, d. 1804)، ہیگل[3] (Hegel, d. 1831)، شوپنہار[4] (Schopenhauer, d. 1860)، نطشے[5] (Nietzsche, d. 1900) اور برگساں[6] (Bergson, d. 1941) ملتے ہیں۔ معاشیات میں

---

۱۔ Albert Einstein؛ البرٹ آئن سٹائن (1879ء-1955ء)، بیسویں صدی کا سب سے بڑا طبیعیات دان سمجھا جاتا ہے۔

۲۔ Voltaire؛ والٹیر (1694ء-1778ء) ایک روشن خیال فرانسیسی فلسفی تھا۔ وہ ایک شاعر، ناول نگار، ڈرامہ نویس اور تاریخ دان بھی تھا۔ انسانی حقوق کے شعور اور انقلاب فرانس کے لیے اس کا کردار بہت اہم ہے۔ اس کی تحریریں انقلاب فرانس کا سبب بنیں۔

۳۔ Friedrich Hegel؛ ہیگل (1770ء-1831ء) ایک مشہور جرمن فلسفی تھا۔ جس نے تاریخ، سیاسیات، مذہب، آرٹس، منطق اور مابعد ازطبیعیات پر کتب تحریر کیں۔ اس کی کتابیں بعد میں روشن خیالی کی تحریک کا سبب بنیں۔

۴۔ Arthur Schopenhauer؛ شوپن ہاؤر (1788ء-1860ء) ایک قنوطی جرمن فلسفی تھا۔ 19ویں صدی کے ابتدائی عشروں میں انقلاب فرانس اور نپولین کی جنگوں کی وجہ سے یورپ میں آئی افراتفری اس کے نظریات میں نظر آتی ہے۔ اس نے اپنے نظریات کو اپنی کتاب The World as Will and Idea میں پیش کیا۔

۵۔ Friedrich Nietzsche؛ فریڈرک نطشے (1844ء- 1900ء) جرمن فلسفی تھا جس نے فوق البشر (superman) کے تصور کو آگے بڑھایا۔

۶۔ Henri Louis Bergson؛ ہنری برگساں (1859ء-1941ء) فرانسیسی فلسفی اور مشہور حکیم تھا۔ اسے 1927ء میں ادبیات کا نوبل انعام دے گیا۔ برگساں ثنویت کا قائل تھا۔ یعنی عالم میں دو مستقل جوہر، زندگی اور مادہ ہیں جو آپس میں برسرپیکار رہتے ہیں۔ زندگی ہمیشہ رواں دواں رہتی ہے اور ہمیشہ اوپر کی سمت جاتی ہے۔ وہ ایک فعال اور متحرک قوت ہے جو بیک وقت مادے کے اندر اور مادے سے ماوراء کر گہرائی، لطافت، تنوع اور پیچیدگی کے لیے تڑپتی ہے۔

آدم سمتھ (Adam Smith, d. 1790))، ریکارڈو (Ricardo, d. 1823)، مالتھس[1] (Malthus, d. 1834)، مارکس (Marx, d. 1883) اور کینز[2] (Keynes, d. 1946) ملتے ہیں۔ ادب میں شیکسپیئر (Shakespeare, d. 1616)، ملٹن[3] (Milton, d. 1674)، کیٹس[4] (Keats, d. 1821)، شیلے (Shelley, d. 1822)، ورڈز ورتھ Wordsworth, d. 1850)، وکٹر ہیوگو[5] (Victor Hugo, d. 1885) اور ٹالسٹائی[6] (Tolstoy, d. 1910) ملتے ہیں۔ نفسیات میں ولیم جیمز[7] (William James, d. 1910)، ایڈلر[8] (Adler, d. 1937)، فرائڈ[9] (Freud, d. 1939) اور یونگ[10] (Jung, d. 1961) ملتے ہیں۔

یہ فہرست بہت طویل ہے۔ لندن میں آپ کسی محلے میں چلے جائیں تو آپ کو گلی میں ایک نیلے رنگ کی تختی ملے گی۔ جس پر لکھا ہوگا کہ وہ سائنسدان اس گھر میں فلاں سال سے فلاں سال تک رہا۔ اس گھر کو اس طرح محفوظ کیا گیا ہوگا کہ جیسے وہ سائنسدان ابھی چند لمحے کے لیے کہیں باہر گیا ہے۔ اس کا سارا سامان وہاں موجود ہے۔ ہم نے دین کی احیا کے نام پر سعودی عرب میں اپنے اکابرین کے سارے

---

۱۔ Thomas Robert Malthus؛ تھامس رابرٹ مالتھس (1766ء-1834ء) معروف برطانوی ماہر معاشیات تھا۔ اس نے آبادی کے لیے اپنا مشہور نظریہ پیش کیا۔ اس کے مطابق جلد یا بدیر قدرت حرکت میں آتی ہے، تباہی اور زلزلوں کے ذریعے آبادی پھر سے وسائل کے مطابق ہو جاتی ہے۔

۲۔ John Maynard Keynes؛ جان مینارڈ کینز (1883ء-1946ء) ایک انگریز ماہر معاشیات اور فلسفی تھا۔

۳۔ John Milton؛ جان ملٹن (1608ء-1674ء) ایک معروف انگریزی شاعر تھا۔

۴۔ John Keats؛ جان کیٹس (1795ء-1821ء) انگریزی ادب کا ایک عظیم شاعر اور رومانوی تحریک کی ایک اہم شخصیت تھا۔ اس کی خوبصورت شاعری حسوں کو متاثر کرتی ہے۔

۵۔ Victor Marie Hugo؛ وکٹر ہیوگو (1802ء-1885ء) فرانسیسی شاعر، ناول نگار اور ڈرامانویس تھا۔

۶۔ Count Lev Nikolayevich Tolstoy؛ ٹالسٹائی (1828ء-1910ء) روسی ناول نویس اور فلسفی تھا۔

۷۔ William James؛ ولیم جیمز (1842ء-1910ء) امریکی ماہر نفسیات، فلاسفر اور سرجن تھا۔

۸۔ Alfred Adler؛ آلفرڈ ایڈلر (1870ء-1937ء) آسٹریا کا مشہور ماہر علاج امراض نفسی تھا۔ اس نے انفرادی نفسیات (Individual Psychology) کے مکتب کی بنیاد رکھی۔

۹۔ Sigmund Freud سگمنڈ فرائڈ (1856ء-1939ء) کو جدید نفسیات کا بانی تصور کیا جاتا ہے۔

۱۰۔ Carl Gustav Jung؛ یونگ (1875ء-1961ء) سوئس ماہر نفسیات تھا۔

نشانات مٹا دیئے ہیں۔صدیوں کا خزانہ چند دنوں میں برباد کر دیا۔اس سے بڑی بدتہذیبی اور علم دشمنی کیا ہو سکتی ہے۔یہ تاریخ سے کیسا انکار اور کیسی تہذیبی کورچشمی ہے!

میں نے مندرجہ بالا سطور میں یہ استدلال پیش کیا ہے کہ اسلام کلی اجتہاد کا متقاضی ہے۔ اسلامی فکر کو مکمل تشکیل نو کی ضرورت ہے کیونکہ پچھلے پانچ سو برسوں میں بنیادی نوعیت کی تبدیلیاں آچکی ہیں تاہم میں متعدد مسائل کی نشاندہی کر سکتا ہوں جو فوری طور پر اجتہاد کے لئے صدا بلند کر رہے ہیں اور درخواست کرتا ہوں کہ ہم میں جو بہترین دماغ ہیں وہ ان کے حل کے لئے کوششیں شروع کریں۔

## 1۔ مسلم اقلیتیں

مسلم آبادیاں یا مسلمان افراد جن علاقوں میں بطور اقلیت رہ رہے ہیں ان کا رویہ کیسا ہونا چاہیے؟ کیا ان پر لازم آتا ہے کہ وہ جن ممالک میں رہ رہے ہیں وہاں کے قوانین کی پابندی کریں؟ بالخصوص ایسی صورت میں کہ ان ممالک کے قوانین بعض اسلامی اصولوں سے مختلف ہیں؟ ہماری فقہ کی کتابوں میں ان مسائل کا کوئی ذکر نہیں کیونکہ یہ کتابیں اس زمانے میں لکھی گئیں جب مسلمان اکثریت میں تھے۔ یہ کتابیں اس مفروضے کی روشنی میں لکھی گئیں کہ مسلمان اکثریتی آبادی ہیں اور ان کی اپنی حکومتیں ہیں چنانچہ مسلمانوں کے بطور اقلیت مسائل پر کوئی بحث نہیں کی گئی لہٰذا مسلمانوں کی پرورش اس خام خیالی کی دنیا میں ہوئی جس نے انہیں اکثریتی ذہنیت کا شکار کر دیا۔اس کے نتیجے میں ان کی فہم اور فیصلہ سازی کی صلاحیتوں پر وہی ذہنیت سایہ فگن رہتی ہے۔

اس ذہنیت نے مسلم امت کو بہت نقصان پہنچایا ہے کیونکہ اس نے بطور مسلم اقلیت، اکثریتی ذہنیت اختیار کر لی ہے۔اس سے متعدد مسائل نے جنم لے لیا ہے۔خاص طور پر وہ یورپ اور امریکہ میں رہتے ہوئے مشکلات سے دو چار ہوئے۔ان کے اس رویئے اور اس سے جنم لینے والے افعال کی وجہ سے اسلام اور مسلمانوں کے بارے میں وہاں ایک منفی تصور پیدا ہو چکا ہے۔حزب التحریر[1] کے سابق سربراہ عمر باقری نے ایک برطانوی اخبار کو انٹرویو دیتے ہوئے کہا کہ یہ امر اس کے ایمان کا جزو ہے کہ وہ برطانوی وزیر اعظم کے مکان اور دفتر '10 ڈاؤننگ سٹریٹ' میں اسلام کا پرچم لہرا دے۔کیا اسلام کے اندر ایسی چپقلش پیدا کر دینا مناسب رویہ ہے؟ جبکہ برطانیہ میں رہنے والے مسلمان وہاں تمام شہریوں کو حاصل تحفظ سے پورا پورا فائدہ اٹھا رہے ہیں۔

---

1۔ حزب التحریر ایک اسلامی خلافت کی احیاء کی تحریک ہے جس کی بنیاد تقی الدین النبہانی نے 1953ء میں رکھی۔

یہ غیر ذمہ دارانہ طرزِ عمل برطانیہ اور دیگر ممالک میں بطور اقلیت مقیم مسلمانوں کے لئے سنگین مسائل پیدا کر رہا ہے۔ یہ رویہ اسلام تو نہیں ہے اور یقیناً اسلام نہیں ہے تو کیا ہمیں ایسی ہرزہ سرائی ترک نہیں کر دینی چاہیے؟ یقیناً کرنی چاہیے[1]۔

## 2۔ اقلیتوں کے حقوق

مسلم معاشروں یا ملکوں میں رہنے والی غیر مسلم اقلیتوں کے کیا حقوق ہیں؟ ہماری فقہ کی کتابیں، اقلیتوں کے مسائل کو ابھی تک نئی فتوحات کے تناظر میں دیکھتی ہیں اور کہتی ہیں کہ اقلیتیں ذمی ہیں۔ اور یہ کہ یہ اقلیتیں اس وقت مسلمانوں کے لباس سے الگ قسم کا لباس پہنیں گیں اور 'جزیہ' (جنگی ٹیکس) ادا کریں گیں۔ اس مسئلے پر از سرِ نو غور ہونا چاہیے۔ کیا پاکستان ایران اور انڈونیشیا میں رہنے والی اقلیتوں پر اسی اصول کا اطلاق ہوگا۔ یہ سب مسلمہ طور پر مسلمان اکثریت کی ریاستیں ہیں۔ ان کے ہاں تحریری دساتیر ہیں جن میں تمام شہریوں کو بلا امتیاز عقیدہ یا مذہب بنیادی حقوق حاصل ہیں اور ان کی دستوری ضمانت دی گئی ہے۔

سیاسی فلسفہ، دستوری قانون اور بین الاقوامی قانون نے اقلیتوں کے حقوق کے تحفظ کے ضمن میں بے پناہ پیشرفت کی ہے۔ جس کی جدید مسلم ممالک کے دساتیر میں بھرپور عکاسی ہوتی ہے تاہم ہمارا اجتماعی روایتی مذہبی ذہن ان پیشرفتوں کی تائید نہیں کرتا۔ ہماری فقہ پر گزشتہ چودہ سو سال اور بالخصوص جنگ عظیم اول سے لے کر اب تک اقلیتوں کے حقوق کے سلسلے میں ہونے ولی پیشرفتوں کی روشنی میں نظر ثانی ہونی چاہیے۔ جب ہم اپنے ملکوں میں اقلیتوں کے ساتھ بدسلوکی کریں گے تو قومی اور بین الاقوامی سطحوں پر ہمارے بارے میں غلط تاثر قائم ہوگا جبکہ یہ دلائل بھی لائے جا رہے ہیں کہ اسلام کی خصوصیت یہ ہے کہ یہ اقلیتوں کے ساتھ بدسلوکی روا رکھتا ہے۔ مزید یہ کہ امہ کا مزاج ہی اس طرح ڈھل چکا ہے۔ ہمیں اس مسئلے پر غور کرنا ہوگا اور اپنے مزاج میں اصلاح لانی ہوگی تا کہ ہماری شبیہہ مزید مسخ نہ ہو سکے[2]۔

## 3۔ خواتین کے حقوق

آرا اور قوانین ایک خاص معاشرتی ماحول میں تشکیل پاتے ہیں۔ اسی طرح مسلم قوانین، آرا اور

---

[1] تفصیل کے لیے دیکھیے باب 20

[2] تفصیل کے لیے دیکھیے باب: 17

خواتین سے متعلقہ قواعد مختلف اوقات کے سیاق و سباق میں ایک خاص سیاسی اور معاشرتی تناظر میں متشکل ہوئے۔ گزشتہ ایک ہزار برسوں میں قومی اور بین الاقوامی قوانین میں بے پناہ پیشرفتیں ہوئیں لیکن مذہبی تعبیرات ان سے موافق نہیں ہوسکیں۔ جس کے نتیجے میں یہ تصورا بھرآیا ہے کہ اسلام میں عورتیں مردوں کے مساوی نہیں اور یہ کہ انہیں برابر حقوق حاصل نہیں ہیں۔ یہ تصور درست نہیں ہے۔

اسلام انسانی وقار اور مساوات کا مذہب ہے۔ ہمیں خواتین سے متعلقہ قوانین کا نئے سرے سے جائزہ لینا چاہیے بالخصوص دوسری شادی کے قوانین، قانون شہادت، حدود کے قوانین ور دیگر قوانین وضوابط کو زیرِغور لایا جانا چاہیے۔ ہمیں اس امر کا بھی جائزہ لینا چاہیے کہ کیا خواتین کا ثقافتی اور مذہبی سرگرمیوں سے اخراج قابل توجیہہ ہے یا یہ خالصتاً پدرسرانہ معاشرت پر مبنی ہے[1]؟

## 4۔ مالیاتی امور

معاشی معاملات میں بھی ہم قرونِ اول (first period) میں پھنسے ہوئے ہیں۔ معاشی معاملات نے پچھلے چار سو سال میں اپنی شکل بالکل بدل لی ہے۔ معاش نے نہ صرف مقامی سطح پر اپنی شکل بدل لی ہے بلکہ اس نے اب بہت حد تک بین الاقوامی جہت اختیار کر لی ہے۔ معاشی نظام میں مسئلہ سود (interest) کو بہت اہمیت حامل ہے۔ یہ عہد حاضر کا لازمہ بن گیا ہے۔ ہم اس کو حرام تو کہتے ہیں لیکن اس کے متبادلات (alternatives) پر توجہ نہیں کرتے یا پھر صرف حیلہ و بہانہ کر کے سود کو ہی حلال مان لیتے ہیں۔

یہ معاملہ بہت سنجیدہ سوچ کا تقاضا کرتا ہے کہ سود سے کیا مراد ہے؟ کیا یہ مطلقاً (absolutely) حرام ہے یا اس کی کچھ قسمیں حرام ہیں؟ بین الاقوامی تجارت میں اس کا کیا کردار ہے؟ اگر سود بالکل حرام ہے تو جدید بینکاری کے نظام کو کیسے چلایا جائے؟ مضاربہ[2] کو کیسے چلایا جائے؟ انشورنس و دیگر فنڈز کے مسائل کیسے حل کیے جائیں؟ لوگوں سے بچتیں کیسے وصول کی جائیں؟ ان کی

---

[1] تفصیل کے لیے دیکھیے باب:16

[2] مضاربہ تجارت کی ایک قسم ہے جس میں ایک شخص اپنا مال کسی دوسرے شخص کو اس شرط پر تجارت کی غرض سے دیتا ہے کہ نفع میں باہمی معاہدہ کے مطابق دونوں شریک ہوں گے اور نقصان مال والا برداشت کرے گا۔

حفاظت اور استعمال کیسے ہو؟ روپے کی قدر میں کمی (depreciation) سے لوگوں کو نقصان سے کیسے بچایا جائے۔ غیر مسلموں سے لین دین کیسے ہو۔ ان معاملات پر نہایت ٹھنڈے دل سے غور کی ضرورت ہے۔ معاشیات پر جدید اسلامی لٹریچر نہ صرف قلیل ہے بلکہ جہاں کہیں موجود ہے یہ سطحی دکھائی دیتا ہے۔ ہمیں سنجیدہ اسلامی مفکرین کی ضرورت ہے جو آدم سمتھ (Adam Smith, d. 1790)) اور کارل مارکس (Karl Marx, d. 1883) جیسے یا ان سے بڑے پائے کے ہوں تا کہ وہ اسلامی اقتصادی سوچ کی غیر منطقی قدامت کو چیلنج کر سکیں[1]۔

## 5۔ فقہ

فقہ اور قانون مسلمانوں کے علوم کے خصوصی شعبے ہیں۔ زمانۂ قدیم میں فقہ کی غیر معمولی تدوین و تبویب اس کا واضح ثبوت ہے۔ قانون ایک عملِ جاریہ ہے جو معاشرتی ارتقا کے ساتھ ساتھ تبدیل ہوتا اور فروغ پاتا رہتا ہے۔ زندگی جتنی زیادہ پیچیدہ ہوتی جاتی ہے، قانون اتنا ہی وسیع ہوتا جاتا ہے۔ ہم ابھی تک اسی قانونی ساخت کے اندر کام کر رہے ہیں جو ایک ہزار سال پہلے موجود تھی اور جو آج کی ضروریات پوری کرنے سے قاصر ہے۔ علم کی نئی شاخیں جدید دور میں وجود میں آئیں۔ زندگی کے بعض شعبوں میں بے پناہ وسعت و ترقی ہوتی رہی اور ہم اسے نظر انداز کرتے رہے۔ بینکنگ، انشورنس اور مواصلات ( کمیونیکیشنز ) ان میں سے چند شعبے ہیں جن کا یہاں حوالہ دے رہا ہوں۔ ہمیں ان پیچیدہ مسائل کے لئے اسلامی نقطہ نظر سے کوئی رہنمائی نہیں ملی بلکہ ستم ظریفی یہ ہے کہ ہم ان مسائل کو مسائل کے طور پر قبول نہیں کرتے۔

ہماری فقہ میں فوجداری قانون زیادہ تر ایک ذاتی مسئلہ رہا ہے۔ جدید فقہ کا اس سیاق وسباق میں بالکل مختلف طریق کار ہے۔ اس فقہ میں دیوانی معاملات، شخصی معاملات ہوتے ہیں جبکہ فوجداری امور فرد اور ریاست کے مابین ہوتے ہیں۔ ایک مثال لیجیے ایک صورت میں اکبر، اسلم کو قتل کر دیتا ہے۔ جب اکبر پر مقدمہ چلتا ہے اور اس کی کارروائی عدالتِ قانون میں شروع ہو جاتی ہے تو اس کا حوالہ بطور 'ریاست بنام اکبر' دیا جاتا ہے۔ اس کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ اکبر نے سارے معاشرے کے خلاف ایک

---

[1]۔ Thomas Robert Malthus؛ تھامس رابرٹ مالتھس (1766ء-1834ء) معروف برطانوی ماہر معاشیات تھا۔ اس نے آبادی کے لیے اپنا مشہور نظریہ پیش کیا۔ اس کے مطابق جلد یا بدیر قدرت حرکت میں آتی ہے، تباہی اور زلزلوں کے ذریعے آبادی پھر سے وسائل کے مطابق ہو جاتی ہے۔

جرم کیا ہے اور ریاست معاشرے کی طرف سے کارروائی کر رہی ہے۔ وہ مسئلے کی تفتیش کر کے اکبر کے لئے سزا تجویز کرتی ہے اور معاشرے اور اسلم کے لیے بھی کام کرتی ہے۔

جب اسلام قتل کو ایک شخصی مسئلہ سمجھتا ہے تو یہ سزا کا حق 'ولی' (قانونی وارث یا سرپرست) کو دیتا ہے کہ وہ مجرم کو خواہ معاف کر دے یا دیت وصول کر لے۔ بعض صورتوں میں قاتل قانونی وارث ہو سکتا ہے اور کیا وہ خود کو معاف بھی کر سکتا ہے؟ یہ ایک احمقانہ بات ہے۔ عصرِ حاضر کے بعض مذہبی سکالرز نے اس مسئلے پر غور کیا ہے اور کچھ پیشرفت بھی کی ہے۔ ان کا استدلال یہ ہے کہ اس نوعیت کے بعض جرائم فساد فی الارض کی ذیل میں لائے جا سکتے ہیں جن میں ریاست قانون شکنی کی فریق بن جاتی ہے اور عدالتوں کو معافی کو مسترد کرنے کا حق حاصل ہے، باوجود اس امر کے کہ قانونی وارثوں نے جرم معاف کر دیا ہو، بلا معاوضہ یا با معاوضہ۔

جب مسلم فقہ کی تدوین کی جا رہی تھی تو دیوانی اور فوجداری کے درمیان قانون کی واضح تقسیم نہیں تھی۔ آج قانون کی یہ تقسیم دنیا بھر کے تمام مسلمہ قانونی نظاموں نے تسلیم اور قبول کر رکھی ہے۔ چنانچہ لازم آتا ہے کہ ہم فقہ کے ان مسائل کا سنجیدگی سے جائزہ لیں۔ ہمیں اس امر پر غور کرنا چاہیے کہ کیا اس نوعیت کے جرائم کو 'فساد فی الارض' کے موضوع کے تحت لایا جا سکتا ہے؟ یہ امتیاز بہت پُرمعنی ہے۔ فقہ کے اس اصول کو قبول کرنے کے بعد ہمیں بہت سے قوانین تبدیل کرنے کی ضرورت پڑے گی۔ اسلام نے 'معروف' (جو قبول کیا گیا ہو اور یا مروّج ہو) پر بہت زور دیا ہے۔ قرآن مجید اس معاملے میں بہت واضح ہے۔ قدیم فقہاء کرامؒ میں سے ایک فقہی حضرت امام ابوحنیفہؒ (d. 772) نے اسے اسلامی قوانین کی تعبیر اور اطلاق کے لئے ایک بنیاد بنایا ہے۔ عصرِ حاضر کی عالمی قبولیت اور اطلاق اور قرونِ اولیٰ کے اسلامی نظائر کے مطابق مسلمانوں کو 'معروف' کے اس پہلو کو جدید قوانین اور فقہ کے فروغ کے لئے زیرِ غور رکھنا چاہیے۔

## 6۔ دنیوی تعلیم

کیا دینی اور دنیوی تعلیم دو الگ الگ قسم کی تعلیم ہیں؟ کیا وہ دو الگ الگ قسموں کی تعلیم تخلیق کرتی ہیں؟ کیا یہ ایک امتزاج ہے جو محتاط توجہ کا متقاضی ہے؟ کیا سائنس کی تعلیم کا حصول اتنا ہی اہم ہے جتنا فقہ کی تعلیم کا؟ کیا مسلمان سائنس کی تعلیم حاصل کرنے کے لائق نہیں؟

مسلمان مذہبی تعلیم کے بارے میں یہ خیال کرتے ہیں کہ اس کا حصول آخرت کی منزل آسان بنائے گا۔ جبکہ دنیوی تعلیم دنیاوی ہے بلکہ بعض کہتے ہیں کہ یہ گناہ ہے۔ لیکن اگر مسلمان دنیوی تعلیم کو گناہ نہ بھی سمجھیں تو اس کو کم اہمیت دیتے ہیں۔ اس کا نتیجہ یہ نکلا ہے کہ مسلمانوں کا مذہبی طبقہ جدید تعلیم کے دائرے سے خارج ہو گیا ہے۔ مزید برآں ہمارے دینی مزاج کے حامل نوجوانوں نے جدید تعلیم کے بارے میں منفی رویہ اختیار کر رکھا ہے جو انہیں جدید زندگی میں نمایاں ترقی کرنے سے منع کرتا ہے۔

یہ مسلمانوں کے لئے انتہائی اہم سوال ہے۔ یہ ان کے لئے زندگی اور موت کا مسئلہ بن گیا ہے اور اجتہاد کا مطالبہ کرتا ہے۔ مسلمانوں کو اس اجتہاد کی روشنی میں نصاب تعلیم اور طریق تدریس پر نظر ثانی کرنے کی ضرورت ہے۔

میں نے جدید امتِ مسلمہ کو درپیش صرف چند ایک سوالات کا ذکر کیا ہے جو بطور اصول اور بطور مثال سامنے لائے گئے ہیں۔ ابھی بہت کچھ جستجو طلب پڑا ہوا ہے جو ہمیں بطور امت آگے بڑھ کر ترقی یافتہ دنیا کے دوش بدوش چلنے سے روکتا ہے۔ یہ ہمیں دعوتِ فکر دیتا ہے اور ہمیں اس چیلنج کو قبول کرنا ہوگا۔ تنظیم اسلامی کانفرنس (OIC) کو یہ ذمہ داری اٹھا لینی چاہیے۔ اسے پہلے موضوعات تلاش کرنے چاہئیں۔ پھر ہر موضوع کے بارے میں ایک تفصیلی سوالنامہ مرتب کر کے مسلم دنیا کے اہل علم و دانش (سکالرز) کے پاس بھیجنا چاہیے۔ جب ان کی آراء وصول ہو جائیں تو ان کی نقول پوری مسلم دنیا کے دیگر اصحاب فکر و دانش کے پاس تبصرے کے لئے بھیجنی چاہئیں۔ اس سے بہت نتیجہ خیز آراء سامنے آجائیں گی۔ بعد ازاں بین الاقوامی کانفرنس بلائی جائے جس میں علماء اور سکالرز آپس میں تبادلہ خیال کریں اور مختلف موضوعات پر اتفاق رائے حاصل کرنے کے بعد عملی اقدامات وضع کئے جائیں۔ رابطہ عالمِ اسلامی، موتمر عالم اسلامی اور مسلمانوں کی دیگر باوقار و پُرعزم تنظیموں کو بھی یہ مسئلہ اٹھانا چاہیے تا کہ امت مسلمہ مطلوبہ مقاصد و نصب العین حاصل کر سکے[1]۔

---

[1] تفصیل کے لیے دیکھیے باب:9 اور باب:12

# از خواب گراں خیز

## اٹھو! خوابِ غفلت سے

اے غنچہ خوابیدہ چو نرگس نگراں خیز
کاشانہ مارفت بتاراج غماں خیز
(اے سوئے ہوئے نوخیز پھول، نرگس کی طرح آنکھیں کھولتے ہوئے اٹھ (جاگ))
(کیونکہ ہمارا گھر غموں (بے عملی) نے تباہ کر دیا ہے)
از نالہ مرغ چمن، از بانگ اذاں خیز
از گرمی ہنگامہ آتش نفساں خیز
(چاہے چمن کے پرندے کی فریاد سے یا اذان کی آواز سے جاگ)
(چاہے آگ جیسی گرم سانسیں رکھنے والوں کی گرمی کے شور سے جاگ)
از خواب گراں، خواب گراں، خواب گراں خیز!
از خواب گراں خیز
(غفلت کی گہری نیند سے جاگ، گہری نیند، گہری نیند سے جاگ)
(غفلت کی گہری نیند سے جاگ)
خورشید کہ پیرایہ بسیمائے سحر بست
آویزہ بگوش سحر از خون جگر بست
(سورج نے طلوع ہو کر اپنے ماتھے کو صبح کے زیور سے سجا لیا ہے)
(اس نے صبح کے کانوں میں اپنے خون جگر کا بُندہ لٹکا دیا ہے)

[1] ۔نوٹ: یہ حضرت علامہ محمد اقبالؒ کی نظم ہے۔ اس نظم کو اس لیے یہاں نقل کیا گیا ہے کہ یہ مسلمانوں کی اصل حالت کو بیان کرتی ہے۔

از دشت و جبل قافلہ ہارخت سفر بست
اے چشم جہاں بیں بہ تماشائے جہاں خیز
(بیابان اور پہاڑوں سے کاروانوں نے سامان سفر باندھ لیا ہے)
(دنیا کو دیکھنے والی اے آنکھ تو دنیا کے تماشے کے لیے اٹھ)
از خواب گراں، خواب گراں، خواب گراں خیز!
از خواب گراں خیز
(غفلت کی گہری نیند سے جاگ، گہری نیند، گہری نیند سے جاگ)
(غفلت کی گہری نیند سے جاگ)
خاور ہمہ مانند غبار سر راہے است
یک نالہ خاموش و اثر باختہ آہے است
((اہل مشرق) سب کے سب راہ کے غبار کی مانند ہیں)
( وہ ایک خاموش فریاد اور بے اثر آہ کی مانند ہیں)
ہر ذرہ ایں خاک گرہ خوردہ نگاہے است
از ہند و سمر قند و عراق و ہمداں خیز
(اہل مشرق کی مٹی کا ہر ذرہ ایسی آنکھ کی طرح ہے جس پر گرہ باندھ دی گئی ہو)
(اہل مشرق ہندوستان، سمرقند، عراق اور ہمدان جہاں بھی ہیں اٹھ کھڑے ہوں)
از خواب گراں، خواب گراں، خواب گراں خیز!
از خواب گراں خیز
(غفلت کی گہری نیند سے جاگ، گہری نیند، گہری نیند سے جاگ)
(غفلت کی گہری نیند سے جاگ)
دریائے تو دریا ست کہ آسودہ چو صحرا است
دریائے تو دریا ست کہ افزوں نشد و کاست

(تیری زندگی کے دریا میں صحراؤں کی سی خاموشی اورسکون پایا جاتا ہے)
(تیرے دریا کے پانیوں میں اضافہ تو نہیں ہوا، کمی ضرور ہوئی ہے)

بیگانہ آشوب و نہنگ است چہ دریا ست
از سینہ چاکش صفت موج رواں خیز

(تیرا دریا، طوفان، تلاطم اور خطرناک مگرمچھوں سے بے خبر ہے)
(اس کے باوجود اس دریا کے پھٹے ہوئے سینے میں بہتی ہوئی لہر کی مانند اٹھ)

از خواب گراں، خواب گراں، خواب گراں خیز!
از خواب گراں خیز

(غفلت کی گہری نیند سے جاگ، گہری نیند، گہری نیند سے جاگ)
(غفلت کی گہری نیند سے جاگ)

این نکتہ کشائندہ اسرار نہان است
ملک است تن خاکی و دیں روح روان است

(یہ باریک بات پوشیدہ رازوں کو کھولنے والی ہے)
(کہ اگر ملک مٹی کا جسم ہے تو دین اس کی روح رواں ہے)

تن زندہ و جاں زندہ زربط تن و جان است
با خرقہ و سجادہ و شمشیر و سناں خیز

(جسم اگر زندہ ہے اور روح بھی زندہ ہے تو پھر جسم اور روح میں تعلق قائم رہتا ہے۔
جسم کے بغیر روح اور روح کے بغیر جسم بے کار ہے)
(ملک اور دین کا معاملہ بھی یہی ہے۔اس لیے دین کے نفاذ کے لیے خرقہ، سجادہ اور
شمشیر وسنان کے ساتھ کوشش کرنا ہوگی۔ دینی وروحانی ترقی کے لیے جہاں سادگی و
فقر درکار ہیں وہاں کبھی کبھی تلوار کی بھی ضرورت ہوتی ہے)

از خواب گراں، خواب گراں، خواب گراں خیز!
از خواب گراں خیز
(غفلت کی گہری نیند سے جاگ، گہری نیند، گہری نیند سے جاگ)
(غفلت کی گہری نیند سے جاگ)

ناموس ازل را تو امینی تو امینی!
دار اے جہاں را تو لیساری تو یمینی
(تو قانون فطرت کا امانت دار ہے۔ تیرے پاس اللہ کی امانت (قران) موجود ہے)
(تو اس قانون فطرت کا دایاں بازو ہے)

اے بندہ خاکی تو زمانی تو زمینی
صہبائے یقیں درکش و از دیر گماں خیز
(تو اپنے اس امانت داری کے منصب کو بھول کر ایک خاکی جسم رہ گیا ہے اور زمان و مکان کی قید میں پھنس گیا ہے)
(تو یقین کی شراب پی لے اور وہم کے مندر کو خیر باد کہہ دے، زندگی کی حقیقت تیرے ہاتھ آ جائے گی)

از خواب گراں، خواب گراں، خواب گراں خیز!
از خواب گراں خیز
(غفلت کی گہری نیند سے جاگ، گہری نیند، گہری نیند سے جاگ)
(غفلت کی گہری نیند سے جاگ)

فریاد زا فرنگ و دل آویزی افرنگ
فریاد ز شرینی و پرویزی افرنگ
(یورپ سے اور اس کی دل لبانے والی رنگین فضاؤں سے خدا بچائے)
(یورپ کے شیریں کے حسن اور پرویز کی طرح کی مکارانہ چالوں سے بھی خدا محفوظ رکھے)

عالم ہمہ ویرانہ ز چنگیزی افرنگ
معمار حرم! باز بہ تعمیر جہاں خیز

(سارا جہاں فرنگیوں کی وجہ سے ویرانہ بن چکا ہے۔ یورپ نے قلب و روح کی دنیا کو ویران کر دیا ہے۔ ان کی تباہی و بربادی چنگیز خان کی بربریت سے کہیں بڑھ کر ہے)

(اے مسلمان تو معمار حرم ہے اس لیے اب تیرے عمل کا وقت ہے۔ اس جہاں خراب کی از سر نو تعمیر کے لیے آگے بڑھ کیونکہ تیرے سوا جسم و روح کی تعمیر کوئی نہیں کر سکتا)

از خواب گراں، خواب گراں، خواب گراں خیز!
از خواب گراں خیز[1]

(غفلت کی گہری نیند سے جاگ، گہری نیند، گہری نیند سے جاگ)
(غفلت کی گہری نیند سے جاگ)

---

[1] ۔اے غنچہ خوابیدہ چو نرگس نگران خیز؛ زبور عجم از محمد اقبالؒ

حضرت علامہ محمد اقبالؒ کی ایسی ولولہ انگیز صدا بلند کرنے کی ایک وجہ تھی۔ وہ یہ کہ ہمیں بطور مسلمان یہ فیصلہ کرنا ہے کہ ہم اس دنیا میں کیسے زندہ رہنا چاہتے ہیں؟ ہمیں اپنے اعمال وافعال کے ذریعے عزم کرنا ہے کہ ہم کس قسم کے لوگ بننا چاہتے ہیں۔ قرآن مجید نے اس اصول کو یوں واضح فرمایا ہے:

اِنَّ اللّٰہَ لَا یُغَیِّرُ مَا بِقَوۡمٍ حَتّٰی یُغَیِّرُوۡا مَا بِاَنۡفُسِہِمۡ [1]۔

(بیشک اللہ تعالیٰ کسی قوم کے حال کو نہیں بدلتا جب تک وہ خود اپنے اوصاف کو نہیں بدل دیتی)

لہٰذا مسلمانوں کو خوابِ غفلت سے جاگنے اور اپنی حالت کی اصلاح خود کر لینے کی مہلت دی گئی ہے۔ ایسا نہ کرنے والوں سے کہا گیا ہے: وقت کا انتظار کرو کہ اللہ تعالیٰ اپنا فیصلہ صادر فرما دے [2] اور اس کا فیصلہ ہو سکتا ہے کہ تمہاری پسند کا نہ ہو (ہو سکتا ہے کہ وہ مزید مصائب کا حامل ہو، یا تمھیں بدل کر نئے لوگ لے آنے کا ہو)

وَتِلۡکَ الۡاَیَّامُ نُدَاوِلُہَا بَیۡنَ النَّاسِ [3]

(یہ تو زمانہ کے نشیب وفراز ہیں جنہیں ہم لوگوں کے درمیان گردش دیتے رہتے ہیں)

وَاِنۡ تَتَوَلَّوۡا یَسۡتَبۡدِلۡ قَوۡمًا غَیۡرَکُمۡ ۙ ثُمَّ لَا یَکُوۡنُوۡۤا اَمۡثَالَکُمۡ [4]

(اگر تم منہ موڑو گے تو اللہ تمہاری جگہ کسی اور قوم کو لے آئے گا اور وہ تم جیسے نہ ہوں گے)

اب فیصلہ ہمیں کرنا ہے۔

---

[1]۔ سورۃ الرعد: آیت: 11

[2]۔ سورۃ التوبہ: آیت: 24 (قُلۡ اِنۡ کَانَ اٰبَآؤُکُمۡ وَاَبۡنَآؤُکُمۡ وَاِخۡوَانُکُمۡ وَاَزۡوَاجُکُمۡ وَعَشِیۡرَتُکُمۡ وَاَمۡوَالُۨ اقۡتَرَفۡتُمُوۡہَا وَتِجَارَۃٌ تَخۡشَوۡنَ کَسَادَہَا وَمَسٰکِنُ تَرۡضَوۡنَہَاۤ اَحَبَّ اِلَیۡکُمۡ مِّنَ اللّٰہِ وَرَسُوۡلِہٖ وَجِہَادٍ فِیۡ سَبِیۡلِہٖ فَتَرَبَّصُوۡا حَتّٰی یَاۡتِیَ اللّٰہُ بِاَمۡرِہٖ ؕ وَاللّٰہُ لَا یَہۡدِی الۡقَوۡمَ الۡفٰسِقِیۡنَ (فرما دیں اگر تمہارے باپ اور تمہارے بیٹے اور تمہارے بھائی اور تمہاری بیویاں اور تمہارا خاندان اور وہ اموال جو تم نے کمائے ہیں اور وہ تجارت جس کے نقصان سے تم ڈرتے ہو اور رہنے کے مکانات جنہیں تم پسند کرتے ہو تمہیں اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور اس کی راہ میں جہاد کرنے سے زیادہ محبوب ہیں تو انتظار کرو یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ اپنا حکم لے آئے اور اللہ تعالیٰ نافرمان لوگوں کو ہدایت نہیں دیتا))

[3]۔ سورۃ آلِ عمران: آیت: 140

[4]۔ سورۃ محمد: آیت: 38

حاصلِ عمر نثارِ رہِ یارے کر دم
شادم از زندگی خویش کہ کارے کر دم
(میں نے اپنی ساری زندگی کا حاصل اپنے دوست کے راستے میں قربان کر دیا ہے)
(اپنی زندگی سے خوش ہوں کہ میں نے کچھ کر کے ہی دم لیا ہے)

# کتابیات


1۔ ابن منظورؒ،حضرت انصاری،'لسان العرب'، دارالکتب العلمیہ ، بیروت،2009

2۔ ابن ابی شیبہؒ،امام ابی بکر عبداللہ بن محمد، 'مصنف ابن ابی شیبہ' ترجمہ مولانا اویس سرور، مکتبہ رحمانیہ، لاہور

3۔ ابن حسام الدینؒ، حضرت علاء الدین علی متقی، 'کنزل العمال' ترجمہ مولانا احسان اللہ شائق، دارالاشاعت، کراچی،2009

4۔ احمد بن حنبلؒ، حضرت امام، 'مسند امام احمد بن حنبلؒ ترجمہ مولانا محمد ظفر اقبال، مکتبہ رحمانیہ، لاہور، 2004

5۔ ابن ہشامؒ، حضرت ابومحمد عبدالملک؛ حضرت محمد بن اسحاق بن یسارؒ، 'سیرت النبی ﷺ ابن ہشام' ترجمہ سید یٰسین علی حسنی نظامی دہلوی، ادارہ اسلامیات، لاہور،1994

6۔ ابن جوزیؒ، حضرت امام ابوالفرج عبدالرحمٰن، 'تاریخ عمر بن خطاب'، مکتبہ السلام، دمشق،1994

7۔ ابن کثیرؒ،حضرت امام ابوالفداء عماد الدین، 'البدائیہ والنہائیہ: تاریخ ابن کثیر' ترجمہ پروفیسر کوکب شادانی، نفیس اکیڈمی، کراچی،1987

8۔ ابن ماجہؒ، حضرت حافظ ابی عبداللہ محمد بن یزید، 'سنن ابن ماجہ' ترجمہ مولانا محمد قاسم امین، مکتبہ العلم، لاہور،2010

9۔ ابن رشد، ابوالولید محمد بن احمد، 'بدائیۃ المجتہد ونہایۃ المقتصد'، دارالتذکیر، لاہور،2009

10۔ ابو یوسفؒ،حضرت امام یعقوب بن ابراہیم، 'کتاب الخراج'،مکتبہ فاروقیہ، پشاور،2000

11۔ ابو داوٗد سجستانیؒ، امام سلیمان بن اشعث ، 'سنن ابو داوٗد'، ترجمہ ڈاکٹر عبدالرحمٰن بن عبدالجبار الفریوائی،مجلس علمی دارالدعوۃ،نئی دہلی،2008

12۔ اندلسیؒ،حضرت ابن عطیہ،'المحرر الوجیز فی تفسیر الکتاب العزیز'،دارالکتب العلمیہ ، بیروت،2007

13۔ ادریسی،محمد بن محمد بن عبداللہ بن ادریس حمودی، 'نزھۃ المشتاق فی اختراق الآفاق'،مدرسۃ الثقافۃ الدینیہ،قاہرہ،2002

14۔ اقبالؒ،محمد،'اسرارخودی'، یونین سٹیم پریس،لاہور،1915

15۔ اقبالؒ،محمد،'رموز بخودی'، یونین سٹیم پریس،لاہور،1918

16۔ اقبالؒ،محمد،'پیام مشرق'،شیخ مبارک علی،لاہور،1923

17۔ اقبالؒ،محمد،'بال جبریل'،تاج کمپنی،لاہور،1935

18۔ اقبالؒ،محمد،'ضرب کلیم'،کتب خانہ طلوع اسلام،لاہور،1936

19۔ اقبالؒ،محمد،'ارمغان حجاز'،اقبال اکیڈمی پاکستان،لاہور،2002

20۔ اقبالؒ،محمد،'بانگ درا'،سنگ میل،لاہور،2011

21۔ اقبالؒ،محمد،'زبورعجم'،اقبال اکادمی پاکستان،لاہور،2014

22۔ اسحاق،مولانا محمد،'وحدت امت'،مکتبہ ملیہ،فیصل آباد،2007

23۔ ازہری،پیرمحمد کرم شاہ،'تفسیر ضیاء القرآن'،ضیاء القرآن پبلی کیشنز،لاہور،1995

24۔ بٹالویؒ،محمد حسین،'رسالہ الاقتصاد فی مسائل الجہاد'،وکٹوریہ پریس،لاہور،1876

25۔ بخاریؒ،حضرت امام ابوعبداللہ محمد بن اسماعیل،'صحیح بخاری' ترجمہ حضرت مولانا محمد داوٗد راز،مرکزی

جمعیت اہل حدیث ہند، دہلی، 2004

26۔ عسقلانیؒ، حضرت امام ابن حجر، 'فتح الباری شرح صحیح بخاری ترجمہ فیض الباری' ترجمہ علامہ محمد ابوالحسن سیالکوٹی، مکتبہ اصحاب اہلحدیث، لاہور، 2009

27۔ البیہقیؒ، حضرت امام ابی بکر احمد بن حسین، 'سنن البیہقی (شعب الایمان)' ترجمہ مولانا قاضی ملک محمد اسماعیل، دارلاشاعت، کراچی، 2007

28۔ بیہؒ، شیخ عبداللہ بن محفوظ، 'صناعۃ الفتویٰ وفقہ العقلیات'، دارالمنہاج، جدہ، 2000

29۔ پانی پتیؒ، قاضی محمد ثناءاللہ عثمانی مجددی، 'تفسیر مظہری'، دارالاشاعت، کراچی، 1999

30۔ التبریزیؒ، الخطیب، حضرت شیخ ولی الدین، 'مشکوٰۃ' ترجمہ مولانا محمد صادق خلیلؒ، مکتبہ محمدیہ، لاہور، 2005

31۔ ترمذیؒ، حضرت امام محمد بن عیسیٰ، 'جامع ترمذی' ترجمہ مولانا افضل احمد، دارالاشاعت، کراچی، 2006

32۔ جوزیؒ، حافظ ابوعبداللہ بن قیم، 'اعلام الموقعین عن رب العالمین'، دارالکوکب العلمیہ، بیروت، 2000

33۔ جوزیؒ، حافظ ابوعبداللہ بن قیم، 'زادالمعاد'، دارالسلام، لندن، 2003

34۔ چکبست، پنڈت برج نرائن، 'کلیات چکبست'، ساکر، بمبئی، 1981

35۔ حافظؒ، محمد شیرازی، 'دیوان حافظ'، پروگریسو بکس، لاہور، 2010

36۔ حاکمؒ، امام ابی عبداللہ محمد بن عبداللہ، 'المستدرک الی الصحیحین' ترجمہ شاہ محمد چشتی، پیغام القرآن، لاہور، 2009

37۔ حلبیؒ، علامہ علی بن برہان الدین، 'سیرت حلبیہ' ترجمہ مولانا محمد اسلم قاسمیؒ، دارالاشاعت، کراچی، 2009

38۔ حمیداللہؒ، ڈاکٹر محمد، 'خطبات بہاولپور'، اسلامک ریسرچ انسٹیٹیوٹ، اسلام آباد، 2007

39۔ خان، ظفراللہ، 'کتاب الزہد'، نیشنل بک فاؤنڈیشن، اسلام آباد، 2017

40۔ خان، وحیدالدین، 'فکرِ اسلامی'، دارالتذکیر، نئی دہلی، 2009

41۔ خیامؒ، حکیم عمر نیشابوری، 'رعبایات عمر خیام'، انتشارات امیر کبیر، تہران، 2000

42۔ دارمیؒ، حضرت امام ابومحمد عبداللہ، 'سنن الدارمی'، دارالمغنی، ریاض، 2000

43۔ دہلویؒ، شاہ ولی اللہ محدث، 'ازالۃ الخفاء عن خلافۃ الخلفاء' ترجمہ مولانا محمد عبدالشکور، قدیمی کتب خانہ، کراچی، 1999

44۔ دہلویؒ، شاہ ولی اللہ محدث، 'حجۃ اللہ البالغۃ: رحمۃ اللہ واسعۃ' ترجمہ مولانا محمد سعید پالن پوری، زمزم پبلشرز، کراچی، 2005

45۔ دہلوی، نذیر حسین، 'فتاویٰ نذیریہ'، اہلحدیث اکیڈمی، لاہور، 1971

46۔ رحمانی، عبدالرحمٰن، 'الجہاد فی الاسلام'، دارالاندلس، لاہور، 1997

47۔ رضا، محمد رشید، 'تفسیر المنار'، دارالکوکب العلمیہ، بیروت، 2000

48۔ رومیؒ، مولانا جلال الدین، 'مثنوی معنوی' ترجمہ قاضی سجاد حسین، الفیصل ناشران وتاجران کتب، لاہور، 2006

49۔ سرخسیؒ، امام محمد بن احمد، 'کتاب المبسوط'، دارالمعرفۃ، بیروت، 1978

50۔ شاطبیؒ، حضرت امام ابو اسحاق ابراہیم بن موسیٰ، 'الموافقات فی اصول الشریعۃ' ترجمہ مولانا

عبدالرحمٰن کیلانی، مرکز تحقیق دیال سنگھ ٹرسٹ لائبریری، لاہور، 1993

51۔ شلتوت، شیخ محمود، 'القرآن والقتال'، دارالکتاب العربی، قاہرہ، 1951

52۔ الشعرانیؒ، امام عبدالوہاب بن احمد، 'الیواقیت والجواہر فی بیان عقائدالاکابر وباسفلہ الکبریت الاحمر فی بیان علوم الشیخ الاکبر محیی الدین بن العربی وھو منتخب من کتاب لواقح الانوار القدسیۃ المختصر من الفتوحات المکیۃ'، دارالاحیاء، بیروت، 1998

53۔ شوکانیؒ، امام محمد بن علی بن محمد، 'القول المفید فی الدلۃ الاجتہاد والتقلید'، فاروقی کتب خانہ، ملتان، 1993

54۔ الشیبانیؒ، امام محمد بن حسن، 'کتاب السیر الکبیر'، دارالکتب العلمیہ، بیروت، 1997

55۔ طبرانیؒ، امام ابی قاسم بن احمد، 'المعجم الکبیر: طبرانی شریف'، مکتبہ ابن تیمیہ، قاہرہ، 2000

56۔ طبریؒ، امام ابی جعفر محمد بن جریر، 'تاریخ الامم والملوک: تاریخ طبری' ترجمہ ڈاکٹر محمد صدیق ہاشمی، نفیس اکیڈمی، کراچی، 2004

57۔ طبریؒ، امام ابی جعفر محمد بن جریر، 'جامع البیان عن تاویل آیٔ القرآن'، دارالکتب العلمیہ، بیروت، 1997

58۔ عبدالقادر، خالد، 'فقہ الاقلیات المسلمہ'، دارالایمان، طرابلس، 1998

59۔ عبدالسلام بن محمد، حافظ، 'والدین کی اجازت کے بغیر جہاد'، دارالاندلس، لاہور، 2003

60۔ فضل اللہ، محمد حسین، 'ارباب الدعوۃ فی القرآن'، دارلازہرا، بیروت، 1986

61۔ فیض، احمد فیض، 'نسخہ ہائے وفا'، فرید بک، لاہور، 2010

61۔ القرضاویؒ، شیخ یوسف عبداللہ، 'غیر المسلمین فی المجتمع الاسلامی'، مکتبہ وہبہ، قاہرہ، 1984

63۔ القرضاویؒ، شیخ یوسف عبداللہ، 'الخصائص العامہ لی الاسلام'، مکتبہ وہبہ، قاہرہ، 1989

64۔ القرضاویؒ، شیخ یوسف عبداللہ، 'من فقہ الدولۃ فی الاسلام'، دارالشروق، قاہرہ، 1997

65۔ قرطبیؒ، امام ابوعبداللہ محمد بن احمد بن ابوبکر، 'تفسیر قرطبی' ترجمہ پیر محمد کرم شاہ الازہریؒ، ضیاء القرآن، لاہور، 2012

66۔ الکسانیؒ، ابوبکر علاء الدین، 'بدائع الصنائع فی ترتیب الشرائع' ترجمہ ڈاکٹر محمود الحسن عارف، مرکز تحقیق دیال سنگھ ٹرسٹ لائبریری، لاہور، 1993

67۔ مسلمؒ، حضرت امام ابوالحسین مسلم بن الحجاج، 'صحیح مسلم' ترجمہ علامہ وحید الزمان، مرکزی جمعیت اہل حدیث ہند، دہلی، 2004

68۔ مودودیؒ، سید ابواعلیٰ، 'تفہیم القرآن'، الاصلاح کمیونیکیشن نیٹ ورک، لاہور، 1999

69۔ ندویؒ، سید ابوالحسن علی، 'انسانی دنیا پر مسلمانوں کے عروج و زوال کا اثر'، مجلس تحقیقات ونشریات اسلام، لکھنو، 1979

70۔ نعمانیؒ، علامہ شبلی؛ علامہ سید سلیمان ندویؒ، 'سیرت النبی ﷺ'، ادارہ اسلامیات، لاہور، 2006

71۔ نسائیؒ، حضرت امام احمد بن شعیب، 'سنن نسائی' ترجمہ مولانا افضل احمد، دارالاشاعت، کراچی، 2001

72۔ نوویؒ، حضرت امام محی الدین یحیی بن شرف، 'المجموع شرح المھذب'، مکتبۃ الارشاد، جدہ، 2010

73۔ ہجویریؒ، سید علی، 'کشف المحجوب' ترجمہ میاں طفیل محمد، اسلامک پبلیکیشنز، لاہور، ۱۹۸۸

74۔ یعقوبیؒ، امام احمد بن ابی یعقوب، 'تاریخ یعقوبی' ترجمہ مولانا اختر فتح پوری، نفیس اکیڈمی، کراچی، 2005

## (English)


1. Akhtar, D. S. (1997). The Islamic Concept of Knowledge. Al-Tawhid: A Quarterly Journal of Islamic Thought & Culture, 12(3).

2. Aristotle. (1995). The Politics of Aristotle. Oxford: Oxford University.

3. Asad, M. (2003). The Message of The Quran. London: The Book Foundation.

4. Asad, M. (2005). Islam at the Crossroads. Kuala Lumpur: The Other Press.

5. Binti Abdul Rahim, A. (2015). The Spirit of Muslim Culture According to Mohammed Iqbal. International Journal of Social Science and Humanity, 5(8), 725-729.

6. Blankinship, K. Y. (1994). The End of the Jihad State: The Reign of Hisham Ibn 'Abd al-Malik and the Collapse of the Ummayyads. Albany: State University of New York Press.

7. Boyer, C. B. (1991). The Arabic Hegemony: A History of Mathematics. John Wiley & Sons.

8. Briffault, R. (n.d.). The Making of Humanity. London: G.Allen & Unwin Ltd.

9. Calhoun, C. (2002). Dictionary of the Social Sciences. New York: Oxford University Press.

10. Campbell, D. (2000). Arabian Medicine and Its Influence on

the Middle Ages. London: Routledge.

11. Chiu, Y. (2010). History of Project Management. Netherlands: Eburon Press.

12. Donne, John (n.d.). An Anatomy of the World. London: A. Mathewes for T. Dewe.

13. Durant, W. J. (1993). The Story of Civilization. New York: MJF Books.

14. Farmer, Henry George. (1988). Historical Facts for the Arabian Musical Influence. London: Ayer Publishing.

15. Gordon, S. (1999). Controlling the State: Constitutionalism from Ancient Athens to Today. London: Harvard University Press.

16. Government of Pakistan. (14 January, 2015). Resolution. Islamabad.

17. Grant, E. (1974). A Source Book in Medical Science. Cambridge: Harvard University Press.

18. Hamidullah, D. M. (1974). Introduction to Islam. Lahore: Sh. Mohammed Ashraf.

19. Hamidullah, D. M. (1975). The First Written Constitution in the World. Lahore: Ashraf Press.

20. Hamidullah, D. M. (2012). The Muslim Conduct of State. Lahore: Islamic Book Trust.

21. Hartner, W. (n.d.). Al-Battani. Dictionary of Scientific Biography, 1, pp. 507-516.

22. Hill, D. R. (1998). Studies in Medieval Islamic Technology:

From Philo to al-Jazari - from Alexandria to Diyar Bakr. London: Routledge.

23. Hitti, P. (2000). The Arabs: A Short History. London: Macmillan.

24. Holmyard, E. (1931). Makers of Chemistry. Clarendon Press: Oxford.

25. Hujwiri, A. I.-J. (n.d.). Kash al-Mahjub: The Unveiling of the Veiled. (R. Nicholson, Trans.) London: Veil Publications.

26. Hunter, D. (1978). Papermaking: The history and technique of an ancient craft. Courier Dover Publications.

27. Ibn Ishaq, M. (n.d.). The Life of Muhammad: Translation of Ibn Ishaq's Sirat Rasul Allah. (A. Guillaume, Trans.) London: Oxford University Press.

28. Ibn Yusuf, Abdur-Rahman(2004). Fiqh Al-Imam: Key Proofs in Hanafi Fiqh. London: White Thread Press.

29. Ilwani, D. T. (1994). The Ethics of Disagreement in Islam. USA: Herndon.

30. Iqbal, D. M. (1934). Reconstruction of Religious Thought in Islam. London: Oxford University Press.

31. Iqbal, D. M. (1979). Discourses of Iqbal. (S. H. Razzaqi, Ed.) Lahore: Sh. Ghulam Ali & Sons.

32. Iqbal, D. M. (1992). Thoughts and Reflections of Iqbal. (S. Abdul Wahid, Ed.) Lahore: Sh. Mohammed Ashraf Publishers.

33. Joseph, George Gheverghese (2010). The Crest of the

Peacock: Non-European Roots of Mathematics. London: Princeton University Press.

34. Kant, I. (1963). What is Enlightenment? New York: Macmillan.

35. Kennedy, E. S. (1996). Mathematical Geography. Routledge.

36. Kettani, M. A. (1984). Science and Technology in Islam, The Touch of Midas. (Z. Sardar, Ed.) Manchester: Manchester University Press.

37. Khadduri, M. (2006). War and Peace in the Law of Islam. New Jersey: The Law Book Exchange.

38. Khan, Wahiduddin (2002). Muhammad: A Prophet for all Humanity. Noida: Goodword.

39. Kuper, A., & Kuper, J. (Eds.). (2009). The Social Science Encyclopedia. New York: Routledge.

40. Levey, M. (1973). Early Arabic Pharmacology: An Introduction Based on Ancient and Medieval Sources. Leiden: Brill.

41. Lucas, A. R. (2005). Industrial Milling in the Ancient and Medieval Worlds: A Survey of the Evidence for an Industrial Revolution in Medieval Europ. Technology and Culture, 46(1), 1-30.

42. Martin, L. (2006). Muhammad: His Life Based on the Earliest Sources. London: Inner Traditions.

43. Maududi, S. A. (1988). Towards Understanding The Quran. Leicester: Islamic Foundation.

44. Meyerhof, M. (1931). Science and Medicine in the Legacy of Islam. London: Oxford University Press.

45. Mikaberidze, A. (Ed.). (2011). Conflict and Conquest in the Islamic World: A Historical Encyclopedia. Santa Barbara: ABC-CLIO.

46. Nadwi, S. A. (2005). Islam and the World: The Rise and Decline of Muslims and its Effect on Mankind. London: UK Islamic Academy.

47. Nasr, P. S. (2007). An Anthology of Philosophy in Persia Vol. 1: from Zoroaster to Umar Khayyam. I.B.Tauris.

48. Palacios, M. A. (1968). Islam and Divine Comedy. Frank & Cass.

49. Qaradawi, Y. (2004). The Qaradawi Fatwas. The Middle East Quarterly, 11(3), 78-80.

50. Qazalbash Waqf Case, 99 (Shariat Appellate Bench of Supreme Court 1990).

51. Ramadan, S. (1961). Islamaic Law: Its Scope and Equity. London: P.R. Macmillan.

52. Ramadan, T. (1999). To be a European Muslim: A Study of Islamic Sources in the European Context. Leicester: Islamic Foundation.

53. Rand, A. (1964). The Virtue of Selfishness: A New Concept of Egoism. New York: New American Library.

54. Roland, W. (2003). Galileo's Mistake: A New Look at the Epic Confrontation Between Galileo and the Church. New York: Arcade Publishing.

55. Rosen, E. (1975). Was Copernicus Revolutions Approved by the Pope. Journal of the History of Ideas, 36(3), 537.

56. Rushdie, S. (2011). The Satanic Verses. London: Random House.

57. Russell, B. (1976). The Impact of Science on Soceity. London: Routledge Taylor & Francis Group.

58. Russell, B. (n.d.). The History of Western Philosophy. London: G.Allen & Unwin Ltd.Segal, A. (1996, June). Why Does the Muslim World Lag in Science? The Middle East Quarterly, 3(2), 61-70.

59. Smith, M. (1994). al-Ghazali: The Mystic. London.

60. Savory, R. M. (1980). Introduction to Islamic Civilisation. New Dehli: Vikas.

61. Sarton, George (1975). Introduction to the History of Science. New York: Huntington.

62. Scott, Gordon (2009). Controlling the State: Constitutionalism from Ancient Athens to Today. Harvard: Harvard University Press.

63. Sharif, M. M. (1963). A History of Muslim Philosophy. Otto Harrassowitz: Kempten.

64. Stephenson, F. Richard (1997). Historical Eclipses and Earth's Rotation. New York: Cambridge University Press.

65. Strum, Thomes; Is There a Problem with Mathematical Psychology? A fresh look at Kant's old argument, journal of history of behavioural sciences, 42 (2006).

66. Taylor, C. (1985). Philosophy and the Human Sciences. Cambridge: Cambridge University Press.

67. Taylor, F. S. (1957). A History of Industrial Chemistry. London: Heinmann.

68. Toynbee, A. J. (1947). A Study of History: Abridgement of Volumes I to VI. New York: Oxford University Press.

69. Walbridge, J. T. (1998). Explaining Away the Greek Gods in Islam. Journal of the History of Ideas, 59(3), 389-403.

70. Whitehouse, D. (2009). Renaissance Genius: Galileo Galilei & His Legacy to Modern Science. London: Sterling Publishing.

71. Wickens, G. (1976). The Middle East as a World Centre of Science and Medicine in Introduction to Islamic Civilization. Cambridge: Cambridge University Press.

72. Wright, C. J. (2006). Ibn 'Abd Al-Hakam's Futuh Misr: An Analysis of the Text and New Insights Into the Islamic Conquest of Egypt. Santa Barbara: University of California.

73.http:/www. etymonline, com/index, php? term = ream

74.https://en.wikipedia.org/wiki/Islamic_contributions_to_Medieval_Europe

75.https://en.wikipedia.org/wiki/Islamic_contributions_to_Medieval_Europe

76.http://archive.li/MQuyg

77.http://www-history.mcs.st-andrews.ac.uk/Biographies/Al-Jayyani.html

# اشاریہ

## ز



## ژ

## ش

## غ

ف

## ق



میں نے اسلام کی تعلیم بہت کم عمری میں، ملتان کے ایک دُورافتادہ گاؤں کے ایک مدرسے سے حاصل کرنا شروع کی جو آج تک جاری ہے۔ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ مجھ پر اسلام کی خوبصورت سچائیاں واضح ہوتی چلی گئیں۔ اس سے میں اس امر کا قائل ہوگیا ہوں کہ اسلام کی موجودہ قدامت پسندانہ تعبیر سہوِ زمانی (anachronistic) ہے۔ اسلام، جو بنی نوعِ انسان پر اللہ تعالیٰ کی سراسر شفقت و رحمت ہے، غلط تعبیر کرنے والوں کے ہاتھوں استحصال اور غربت و افلاس پھیلانے حتیٰ کہ دہشت گردانہ اقدامات کی وجہ سے قتلِ انسان کا بھی ایک ذریعہ بن چکا ہے۔ مسلمان ماضی میں پھنس کر رہ گئے ہیں جس کی وجہ سے وہ ایک صحیح جدید اسلامی زندگی وجود میں لانے میں ناکام ہو چکے ہیں۔ اگر پیروکارانِ اسلام اپنے مذہب کو صحیح طور پر سمجھتے اور اس پر عمل کرتے تو یہ انہیں شاندار ترقیوں سے ہمکنار کر دیتا۔

حقیقی 'اجتہاد' نہ ہونے کی وجہ سے مسلمان امن وخوشحالی کی زندگی کے حصول سے محروم ہو چکے ہیں، جس کی بنا پر وہ اپنی پوری صلاحیتوں سے فائدہ اٹھانے کا موقع کھو بیٹھے ہیں۔ یہ مسلمانوں کے لیے زندگی اور موت کا سوال ہے۔ میں مسلم عوام اور مذہبِ اسلام پر پورا یقین رکھتا ہوں۔ میرا یہ یقین بھی ہے کہ علم اور صحیح ایمان رکھتے ہوئے ہم وہی لوگ بن سکتے ہیں جو کبھی ہوا کرتے تھے۔ ایسے لوگ بن سکتے ہیں جیسے اللہ تعالیٰ ہمیشہ سے چاہتا رہا ہے۔ مجھے امید ہے کہ اس نصب العین کے لیے یہ کتاب ہمارے سفر کا ایک حصہ بنے گی اور یہ سفر درحقیقت گمشدہ روایت کی بازیافت کے لیے ایک کوشش ہے۔



ظفر اللہ خان نے ابتدائی دینی و دنیاوی تعلیم صوفیائے کرام کے شہر ملتان سے حاصل کی۔ ایف اے کا امتحان ملتان ایجوکیشن بورڈ سے دوسری پوزیشن میں پاس کیا۔ بی اے کے امتحان میں بہاء الدین زکریاؒ یونیورسٹی ملتان سے دوسری پوزیشن حاصل کی۔ قائداعظم یونیورسٹی اسلام آباد سے ایم ایس سی (بین الاقوامی تعلقات) کے امتحان میں پہلی پوزیشن حاصل کی۔ کچھ عرصے تک انٹرنیشنل اسلامک یونیورسٹی اسلام آباد میں درس و تدریس کے شعبے سے منسلک رہے۔ 1987ء میں سول سروس آف پاکستان کے ڈسٹرکٹ مینجمنٹ گروپ میں شمولیت اختیار کر لی۔ 1997ء میں سٹی یونیورسٹی لندن سے ایل ایل بی (آنرز) کے امتحان میں پہلی پوزیشن حاصل کی۔ یونیورسٹی آف ویسٹ آف انگلینڈ، برسٹل (برطانیہ) سے 1998ء میں قانون میں پوسٹ گریجویٹ ڈپلومہ حاصل کیا اور لنکنز ان (لندن) سے بار ایٹ لاء کرنے کے بعد ملازمت سے استعفیٰ دے کر آپ قانون کے شعبے سے منسلک ہو گئے۔ آپ نے ہیگ (ہالینڈ)، تورین (اٹلی)، جنیوا (سوئٹزرلینڈ) اور آکسفورڈ (برطانیہ) سے قانون اور بین الاقوامی تعلقات پر کئی خصوصی کورسز کیے۔ آپ اسلام، قانون اور حقوقِ انسانی پر کئی کتابوں کے مصنف ہیں۔ آپ وفاقی سیکریٹری قانون و انصاف بھی رہے۔ آپ آجکل وزیراعظم پاکستان کے خصوصی معاون/ وفاقی وزیر برائے قانون و انصاف ہیں۔



Price Rs. --------/-